ناظرین معاف فرمائیے! تو ایسے علماء اور مفتیوں کا کس قدر قبیح اور غیر مستحسن فعل ہے کہ کسی کے ایمان کو تباہ کرنے کے لیے مکر اور فریب جیسے کریہہ طریقے استعمال کریں اور قلب موضوع جیسی رذیل حرکات کا ارتکاب کریں۔

## تبلیغی جماعت کے ظاہری پر فریب تصنع کا انکشاف

ناظرین حضرات! آپ جب یہ دیکھتے ہیں کہ تبلیغی جماعت کی عملی کیفیت قابل تعریف ہے۔ قرآن پڑھتی ہے، اسلام و ایمان کے تاثرات سے آراستہ ہے۔ صوم وصلوٰۃ کی شدت سے پابند ہے۔ حضر وسفر میں پابند شریعت ہے۔ خود عامل ہے دوسروں کو نیک ہونے کی ترغیب دیتی ہے مکروہ حرام سے اجتناب کرتی ہے۔ شرعی احکام کی تبلیغ کے لیے دور دور کی مشکلات کو برداشت کرتی ہے۔ تو اگر ایسی جماعت بے دین ہے تو پھر دیندار کونسی جماعت ہوگی؟ لہٰذا اس کی مخالفت ایک مکروہ فعل ہے تو اس اشکال کا حل یہ ہے کہ اسی طرح کی کش مکش ایک نوجوان کو قتل کرنے کے حکم پر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ و عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو پیدا ہوئی کہ اس کے خشوع و خضوع اور پابندی نماز وغیرہ کو دیکھ کر حضور علیہ السلام نے جو اس کو قتل کرے کا حکم دیا تھا۔ اس کی تعمیل نہ ہوسکی اور واپس آگئے۔ پھر حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو حکم ہوا کہ اس کو تم قتل کرو۔ مگر جب آپ گئے وہ نماز پڑھ کر جاچکا تھا یہاں پر ملاحظہ فرمائیں کہ تعمیل حکم میں فرق محض اس نوجوان کی پابندی صلوٰۃ اور اخلاص کی وجہ سے آیا تو ثابت ہوا کہ پابندی صوم وصلوٰۃ نجات و ایمان کے لیے کافی نہیں بلکہ کوئی اور چیز بھی ازبس ضروری ہوتی ہے اور وہ صحت عقیدہ اور استحکام ایقان ہے۔

اسی طرح حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو آنے والی ایک ایسی جماعت کی خبر دی تھی کہ وہ یقرؤن القران الخ یعنی وہ قرآں کے قاری ہوں گے مگر یہ ان کے حلقوں سے نیچے نہیں اترے گا اور ایسے صوم وصلوٰۃ کے پابند ہوں گے کہ اس کی مثل نہیں ہوگی وغیرہ مگر وہ سب دین سے بے بہرہ ہوں گے تو ثابت ہوا کہ اس پابندی کے ساتھ

صحت عقیدہ از بس ضروری ہے۔ اس کے بغیر عمل ایک بے معنی حقیقت ہے۔ اور اگر دل میں یہ شبہ پیدا ہو جائے کہ آخر نیکی کے لیے یہی علامتیں ہوتی ہیں کہ پابند شرع ہے ورنہ اندر گھس کر کون دیکھتا ہے کہ نیک ہے یا بد تو فرق پھر کیسے ہوگا کہ یہ نیک ہے اور یہ بد تو اس شبہ کا ازالہ یوں ہوسکتا ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے دریافت کیا تھا کہ یا رسول اللہ ﷺ اس جماعت کی علامات کیا ہے تو آپ نے فرمایا کہ **سیماھم التحلیق** ترجمہ ''ان کی علامت سر منڈوانا ہے۔'' خلاصہ یہ کہ جو اوصاف تبلیغی جماعت میں مثلاً صوم وصلوٰۃ کی پابندی اور احکام کی تلقین وترغیب وغیرہ ہیں۔ ایسی علامتیں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے آئندہ آنے والی ایک جماعت کی بتائیں ہیں اسی لیے ذہن ادھر جاتا ہے اور شبہ واقع ہوتا ہے کہ شاید یہ وہی جماعت جس کی حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے خبر دی ہے اور اگر بالفرض تبلیغی جماعت اس کا صحیح مصداق نہیں ہے تو پھر بتائیے کہ کونسی جماعت اس کا صحیح مصداق ہے اور وہ کہاں رہتی ہے۔ بہرصورت آپ تبلیغی جماعت کی خوبیاں اور اوصاف نہ دیکھئے بلکہ حدیث سے بے دین ومکار جماعت کی علامتوں کے آئینہ میں تبلیغی جماعت کو ملاحظہ فرمائیے، روزہ، نماز، دینی دعوت وغیرہ اوصاف ان علامتوں کا جو کہ آنے والی جماعت میں ہوں گی ایک حصہ ہے تصویر کے دونوں رخ دیکھئے ایک رخ سے پورا پتہ نہیں چلتا۔

**ناظرین کرام:** ''تبلیغی جماعت'' اپنے ان مذکورہ خط وخال کی وجہ سے ہرگز ہرگز صراط مستقیم پر نہیں ہے لہٰذا آپ ''سنی تبلیغی جماعت'' جو کہ حضرت محمد سعید احمد صاحب خطیب جامع مسجد داتا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی نگرانی میں چل رہی ہے اس کی طرف رجوع فرمائیں۔

## مسئلہ شفاعت اور مولوی ثناء اللہ امرتسری

ناظرین کرام! غیر مقلدوں اور اہلحدیث سے ایک وہ گروہ ہے جو کہ مولوی ثناء اللہ امرتسری سے تعلق وواسطہ رکھتا ہے ہم چاہتے ہیں کہ مولوی ثناء اللہ صاحب اور ان کے پیروکار حضرات کا شفاعت سے متعلق نظریہ بیان کردیں......

مولوی ثناء اللہ صاحب اور ان کے معتقدین کا مسئلہ شفاعت سے تعلق معلوم کرنے کے لیے صرف اتنا بیان کر دینا کافی معلوم ہوتا ہے کہ رسالہ اربعین مؤلفہ مولوی عبدالحق غزنوی شاگرد رشید مولی عبداللہ غزنوی اہلحدیث کے ذریعہ ان کا تعارف کرایا جائے۔ مولوی عبدالحق صاحب اپنے اس رسالہ میں مولوی صاحب کا تعارف ان الفاظ میں کرتے ہیں۔ **الحمد لله على طبع الرسالة المسماة بالاربعين فى ان ثناء الله ليس على مذهب المحدثين بلو هو من المحدثين فى الدين الجهمية والمعتزله و القدرية المحرفين.**

ترجمہ: ''رسالہ میں چالیس دلائل واضح ہیں۔ اس بات کے ثبوت کے واسطے کہ ثناء اللہ امرتسری محدثین کے مذہب پرنہیں بلکہ وہ محدثین (یعنی بدعتی فرقوں میں سے) ہے مثل دیگر فرق ضالہ جھمیة اور معتزلہ اور قدریہ وغیرہ کے جو کہ (دین میں) تحریف وتبدیل کرنے والے ہیں اور اس پر پاک و ہند کے مفتیاں کرام اور علماء عظام کی تصدیقات ثبت کرائی ہیں تو جس طرح بدعتی فرقے جھمیہ معتزلہ وغیرہ شفاعت کے منکر ہیں اسی طرح یہ ثنائی پارٹی بھی شفاعت کی منکر ہے۔

## مسئلہ شفاعت اور پرویزی جماعت

ناظرین! پرویزی جماعت حدیث اور اجماع و قیاس اور صوفیائے کرام اور علماء مجتہدین کے نظریات کے مقابلہ میں نئے نظریات کی قائل ہے۔ معتقدین ومتاخرین کی فہم و فراست کو ایک محدود چیز اور موجود ماحول کے موافق خیال نہیں کرتی اور عبداللہ چکڑالوی کی طرح صرف قرآن کو محل استدلال سمجھتی ہے اور اس کے علاوہ ہر چیز کو درخور اعتناء اور وقتی تقاضوں کے لیے غیر مفید باور کرتی ہے اور قرآن مجید کی تفسیر وہ کرتی ہے جو کہ اس کی اپنی افتاد طبع ہے۔ دوسری ہر تاویل وتفسیر ان کے لیے جائے اعتراض ہے اور مسئلہ شفاعت چونکہ علماء، معتقدین اور تاخرین کا معمول بہا ہے تو جب یہ سب کچھ قابل اعتراض ٹھہرا تو ثابت ہوگیا کہ

## تیرھواں وعظ

# تارک الصلوٰۃ کا انجام

نَحۡمَدُہٗ وَنُصَلِّیۡ عَلٰی رَسُوۡلِہِ الۡکَرِیۡمِ

اَمَّا بَعۡدُ فَاَعُوۡذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیۡطٰنِ الرَّجِیۡمِ

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

فَخَلَفَ مِنۡۢ بَعۡدِہِمۡ خَلۡفٌ اَضَاعُوا الصَّلٰوۃَ وَاتَّبَعُوا الشَّہَوٰتِ فَسَوۡفَ یَلۡقَوۡنَ غَیًّا۔ اِلَّا مَنۡ تَابَ وَاٰمَنَ وَعَمِلَ صَالِحًا فَاُولٰٓئِکَ یَدۡخُلُوۡنَ الۡجَنَّۃَ وَلَا یُظۡلَمُوۡنَ شَیۡئًا۔

پس ان کے بعد ان کے جانشین وہ ناخلف بنے جنہوں نے نماز کو ضائع کیا اور خواہشات نفسانی کی پیروی کی پس وہ عنقریب اپنی نافرمانی کی وجہ سے جہنم کی (اس) وادی کو پائیں گے (جس سے دوزخ کی باقی وادیاں پناہ مانگتی ہیں) بجز ان کے جو تائب ہوئے اور ایمان لائے اور نیک عمل کیے تو یہ لوگ جنت میں داخل ہوں گے اور ان پر ذرا ظلم نہیں کیا جائے گا۔

اس سے ماقبل آیت میں اللہ تعالیٰ کے مقبول جلیل القدر بندوں کے مناقب اور محامد بیان کیے گئے ہیں جو اپنے بلند مدارج کے باوجود اللہ تعالیٰ کی بندگی کو ہی اپنے لیے سرمایہ افتخار سمجھتے تھے جب آیات خداوندی کی تلاوت ہوتی تو ان کے دل پسیج جاتے۔ ان کی آنکھوں سے آنسوؤں کا سیلاب امڈ آتا اور اظہار عبودیت کے لیے وہ بارگاہ رب العزت میں سجدہ ریز ہو جاتے۔ اور ہر لحظہ جلال خداوندی سے ترساں اور لرزاں رہتے اور ان کی آنکھیں اشک افشاں رہتیں۔ لیکن ان کے بعد کچھ ایسے جانشین مقرر ہوئے جنہوں نے اپنے اسلاف کرام کے طریقہ کو بالکل فراموش کر دیا مستحبات و مندوبات کی پابندی تو کجا

نماز اور زکوٰۃ جیسے فرائض کو انہوں نے پس پشت ڈال دیا، یا تو سرے سے ہی وہ ان کی فرضیت کے قائل نہ رہے یا فرضیت کا انکار تو نہ کیا لیکن انہیں ادا کرنے کی زحمت گوارا نہ کی یا انہیں ادا تو کیا لیکن ان کے حقوق اور آداب و شرائط کو نظر انداز کر دیا اور ارشادات الٰہی کی بجا آوری کی بجائے اپنی نفسانی خواہشات کی پیروی میں لگ گئے وہ یاد رکھیں کہ انہیں اپنے کیے کی سزا ضرور بھگتنی پڑے گی۔

مذکورہ بالا آیات کی روشنی میں ہم ان لوگوں کا خصوصیت کے ساتھ ذکر کریں گے جو نماز جیسے اہم فریضہ کو نظر انداز کرتے رہے اور خواہشات نفس کی پیروی میں ایسے منہمک ہوئے کہ انہیں نہ تو خدا یاد رہا اور نہ ہی اس کے احکام کی پیروی کا دل میں خیال پیدا ہوا حالانکہ حضور علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے نماز کی اتنی اہمیت بیان فرمائی کہ اسے دین کا ستون کہا جس نے اس کو منہدم کیا اس نے سارے دین کی بنیادیں ہلا کر رکھ دیں اور جس نے نماز کے حقوق کا خیال رکھا اس نے دین کی بنیادوں کو مستحکم اور مضبوط کیا اور جو پابندی سے نماز ادا کرتے رہتے ہیں وہ دنیاوی اور اخروی بے شمار انعامات سے نوازے جاتے ہیں اور جو اس کی ادائیگی میں لاپرواہی کا مظاہرہ کرتے ہیں تو ان کا انجام سوائے ناکامی اور نامرادی کے اور کچھ نہیں ہوتا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا:

مَنْ حَافَظَ عَلَيْهَا كَانَتْ لَهُ نُوْرًا وَّبُرْهَانًا وَّنِجَاةً يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَمَنْ لَّمْ يُحَافِظْ عَلَيْهَا لَمْ يَكُنْ لَهُ نُوْرًا وَّ بُرْهَانًا وَّنِجَاةً وَّكَانَ يَوْمَ الْقِيَامَةِ مَعَ قَارُوْنَ وَفِرْعَوْنَ وَهَامَانَ وَاُبَيِّ ابْنِ خَلَفٍ (رواہ احمد والطبرانی)

جو آدمی پابندی سے نماز ادا کرے گا تو وہ اس کے لیے قیامت کے دن نور ہوگی اور اس کے ایمان کی واضح دلیل ہوگی اور عذاب آخرت سے نجات کا باعث ہوگی۔ اور جس نے نماز پر پابندی نہ کی قیامت کے دن نہ اس کے پاس نور ہوگا اور نہ ہی ایمان کی کوئی دلیل اور نہ ہی بخشش کا کوئی وسیلہ ہوگا اس کا حشر

قارون، فرعون، ہامان اور ابی ابن خلف جیسے سرکشوں کے ساتھ ہوگا۔

مذکورہ بالا آیات طیبات میں نماز کو ضائع کرنے والوں اور خواہشات نفس کی پیروی کرنے والوں کا انجام اور ان کی سزا ذکر کی گئی ہے کیونکہ وہ اللہ تعالیٰ کی یاد سے بالکل غافل اور خواہشات نفس کی اتباع میں سرگرداں رہتے تھے شراب نوشی، باپ کی طرف سے بہن کے ساتھ نکاح کو جائز قرار دینا گناہوں میں منہمک ہونا بلند و بالا محلات کی تعمیر میں مصروف رہنا، عمدہ گھوڑوں کی سواری پر فخر کرنا اور قیمتی لباس زیب تن کرنا ان کو مرغوب تھا اس لیے وہ اس کی شدید ترین سزا کے مستحق ہوں گے۔ وہ جنت کا راستہ بھول جائیں گے جہنم کی اتھاہ گہرائی ان کا ٹھکانہ ہوگی اور ان کے برعکس وہ لوگ جو اپنے گناہوں پر شرمندہ ہوئے، ندامت کے آنسو بہائے، سچے دل سے توبہ کی، اللہ کی وحدانیت اور احکام شریعت کی تصدیق کی اور نیک اعمال کرنے میں اپنی زندگیاں وقف کردیں وہ جنت کی ابدی نعمتوں سے لطف اندوز ہوں گے اور ان کے اجر و ثواب میں نہ تو سابقہ گناہ کمی کا باعث ہوں گے اور نہ ہی سابقہ کفر سے انکا اجر ضائع ہوگا۔

## اَضَاعُوا الصَّلٰوةَ وَاتَّبَعُوا الشَّهَوٰتِ.

آیت طیبہ کے اس حصہ کی مفسرین کرام نے مختلف انداز میں تفسیر بیان فرمائی ہے امام رازی رحمۃ اللہ علیہ تفسیر کبیر میں اس کا یہ معنی لکھتے ہیں کہ اس سے مراد وہ لوگ ہیں جو نماز کی فرضیت کا اعتقاد نہیں رکھتے تھے اور اسے غیر اہم سمجھ کر ترک کردیتے تھے اور نہ ہی اس کی پابندی کا انہیں کوئی احساس تھا اور انہوں نے اپنی عبادت گاہوں کو یا تو بالکل غیر آباد کردیا تھا یا انہیں ویران کرنے میں بھرپور کوشش کرتے تھے یا نماز کی ادائیگی میں ریاکاری کا مظاہرہ کرتے اور کھلے بندوں لوگوں کی غیبت کرتے تھے جس کی وجہ سے وہ نماز کا اجر ضائع کردیتے تھے۔ اور نہ ہی نماز کے ارکان اور اس کی شرائط کا انہیں کوئی لحاظ تھا اس لیے وہ دوزخ کے عذاب کے مستحق ٹھہرے۔

## غیّ

اس کی بھی مفسرین نے مختلف توجیہات بیان کی ہیں وہب ابن منبہ فرماتے ہیں کہ غیؓ جہنم میں ایک نہر کا نام ہے جو بہت ہی زیادہ گہری ہے اس کا پانی شدید گرم اور ذائقہ بدمزہ اور خبیث ہے اگر اس کے پانی کا ایک قطرہ اس دنیا میں گر پڑے تو تمام اہل دنیا ہلاک ہو جائیں۔

2۔ عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں یہ جہنم میں ایک ایسی وادی ہے جس کی شدت تپش کی وجہ سے جہنم کی باقی وادیاں اسؔ سے اللہ کی پناہ طلب کرتی ہیں اور اس وادی میں بے نماز اور جماعت کے ساتھ نماز ادا نہ کرنے والوں کو پھینکا جائے گا۔

3۔ عطاء کے نزدیک یہ جہنم کی ایسی وادی ہے جس سے خون اور پیپ بہتا رہتا ہے۔

4۔ کعب الاحبار کہتے ہیں کہ جہنم میں بہت ہی گہری اور شدید ترین گرمی والی وادی کا نام ہے اور اس وادی میں ایک ایسا کنواں ہے جس کو ہبہب کہتے ہیں جب جہنم کی بھڑکتی ہوئی آگ کی شدت میں کچھ کمی ہوتی ہے تو اس کنواں کا منہ کھول دیا جاتا ہے جس سے جہنم کی آگ شعلہ زن ہو جاتی ہے اور بھڑک اٹھتی ہے۔

5۔ ضحاک کے نزدیک اس سے مراد زبردست خسارہ اور ہلاکت ہے تو مطلب یہ ہوگا نماز کو ترک کرنے والے اور اس کی ادائیگی میں غفلت اور سستی کا مظاہرہ کرنے والے جہنم کی اس وادی میں پھینک دیئے جائیں گے جس کو غیؔ کہا جاتا ہے۔

## تارک الصلوٰۃ کی سنگت سے شیطان کا فرار

سورۂ فاتحہ کی تفسیر میں ایک روایت نقل کی گئی ہے کہ ایک آدمی جنگل میں سفر کر رہا تھا تو ایک دن شیطان اس کے ہم سفر ہو گیا اور وہ چوبیس گھنٹے اس کی معیت میں رہا اس آدمی نے دانستہ بغیر کسی شرعی عذر کے پانچ وقت کی نماز ادا نہ کی رات کے وقت جب وہ سونے لگا تو شیطان وہاں سے بھاگ نکلا۔ اس نے شیطان کو آواز دی اور کہا کہ اے میرے دن کے ساتھی اب مجھے اکیلے چھوڑ کر کیوں بھاگ رہے ہو۔ اس لعین نے جواب دیا کہ میں نے

پوری زندگی میں ایک دفعہ اللہ تعالیٰ کے حکم کی نافرمانی کرتے ہوئے آدم علیہ السلام کو سجدہ نہ کیا تو مجھے راندۂ درگاہ کر دیا گیا اور رحمت کے دروازے تاابد میرے لیے بند کر دیئے گئے اور لعنت کا سزاوار قرار دیا گیا اے ابن آدم! تو نے تو اللہ تعالیٰ کے حکم کی پانچ وقت نافرمانی کی اور نماز ادا نہ کی تو میں ڈر رہا ہوں کہ اللہ تعالیٰ تجھ پر غضبناک ہوگا اور تجھے سخت سزا دی جائے گی تیری اس نافرمانی کی وجہ سے مجھے بھی مزید سزا کا مستحق قرار دیا جائے گا۔

یہ تو اس آدمی کی نحوست تھی جس نے اکیلے نماز ادا نہ کی اور اس سے شیطان مردود بھی دہشت زدہ ہو کر بھاگ نکلا لیکن جو لوگ دانستہ باجماعت نماز ادا نہیں کرتے انہیں کس قسم کی شدید آزمائشوں کا سامنا کرنا پڑے گا ذیل میں اس کی وضاحت کی جاتی ہے۔

اسلام دین فطرت ہے اجتماعیت کا درس دیتا ہے الفت ومحبت کی تلقین کرتا ہے اور وہ کام کرنے کی ترغیب دیتا ہے جن میں لوگوں کا باہمی میل جول ہو اور ایک دوسرے کے حالات سے باخبر ہوں خوشی اور غمی میں ایک دوسرے کے ساتھ شریک ہوں اور جو آدمی اس میں لاپرواہی کرتا ہے تو اسے سزا کا مستحق قرار دیا جاتا ہے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جو آدمی بغیر شرعی عذر کے نماز باجماعت ادا کرنے میں غفلت کا مرتکب ہوتا ہے وہ بارہ مصیبتوں میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ تین مصیبتیں دنیا میں اور تین موت کے وقت اور تین قبر میں اور تین قیامت کے دن ہوں گی۔

## دنیاوی مصیبتیں

1۔ اللہ تعالیٰ اس کے رزق اور کمائی سے برکت اٹھا لیتا ہے۔ 2۔ اسے اس نور سے محروم کر دیا جاتا ہے جو صالحین کو عطا کیا جاتا ہے۔ 3۔ مومنین کے دلوں میں اس کی نفرت پیدا ہو جاتی ہے اور وہ اسے از حد ناپسند کرتے ہیں۔

## موت کے وقت کی مصیبتیں

1۔ وقت نزع وہ اتنی شدید پیاس محسوس کرے گا کہ اگر اسے دنیا کی تمام نہروں کا پانی

بھی پلا دیا جائے تو اس کی پیاس نہیں بجھے گی۔2۔اس کی روح قبض کرنے میں بہت شدت اختیار کی جائے گی۔3۔اس کی دولت ایمان لٹ جانے کا اندیشہ ہوتا ہے۔

## قبر کی مصیبتیں

1۔قبر میں منکر نکیر کے سوالوں کا جواب دینا اس کے لیے مشکل ہو جائے گا۔2۔اس کی قبر میں گھپ اندھیرا ہوگا۔3۔اس کی قبر اتنی تنگ ہوگی کہ اس کی پسلیاں آپس میں پیوست ہو جائیں گی۔

## قیامت کے دن کی مصیبتیں

1۔اس کا شدید ترین محاسبہ ہوگا۔2۔اللہ تعالیٰ اس پر ناراض ہوگا۔3۔جہنم کی آگ کا مستحق ہوگا۔(نَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنْ ذَالِکَ) ان آزمائشوں کو برداشت کرنے کی کس کے اندر ہمت ہے؟ (کنز الاخبار)

جو آدمی باجماعت نماز ادا نہیں کرتا اس کے بارے میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے زبردست زجر وتوبیخ فرمائی ہے۔فرمایا کہ یہود و نصاریٰ کو اگر سلام دینا پڑے تو انہیں سلام دو لیکن میری امت کے یہودیوں کو سلام مت دو ان کے متعلق پوچھنے پر آپ نے فرمایا وہ وہ ہیں جو اذان اور اقامت سنتے ہیں اور نماز باجماعت ادا نہیں کرتے۔

ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک دفعہ ایک نابینا صحابی حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہوا عرض کیا اے اللہ تعالیٰ کے محبوب! میں قوت بصارت سے محروم ہوں اور میری قیادت کرنے والا کوئی ایسا آدمی نہیں جو مجھے مسجد تک پہنچائے آپ مجھے اجازت فرمائیں کہ میں اپنے گھر میں ہی نماز ادا کر لیا کروں پہلے تو آپ نے اسے اجازت دے دی لیکن جب واپس جانے لگا تو فرمایا: کیا اذان سنتے ہو تو اس نے اثبات میں جواب دیا تو آپ نے فرمایا نماز باجماعت ادا کیا کرو کیونکہ آپ مسجد کے پڑوسی ہو اور مسجد کے پڑوسی کو مسجد میں ہی نماز ادا کرنی چاہیے۔باجماعت نماز ادا کرنے والوں کو بشارت دیتے

ہوئے فرمایا کہ جو آدمی تاریک راتوں میں چل کر آتا ہے اور مسجد میں باجماعت نماز ادا کرتا ہے تو اسے کامل ترین نور عطا فرمایا جائے گا۔ (زبدۃ الواعظین)

## پوری نسل آدم کا نقصان

حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تارک الصلوٰۃ کی سزا اور نقصان صرف اس کے گھر تک ہی محدود نہیں رہتا بلکہ اس کے اردگرد بسنے والے ستر آدمی بھی اس کی زد میں آجاتے ہیں۔ بلکہ موجودہ زمانہ میں تو اس کا نقصان آدم علیہ السلام تک پہنچ جاتا ہے کیونکہ نمازی جب تشہد پڑھنے کے لیے بیٹھتا ہے تو وہ اس میں اَلسَّلَامُ عَلَیْنَا وَعَلٰی عِبَادِ اللّٰہِ الصّٰلِحِیْنَ بھی پڑھتا ہے اور یہ دعا صرف موجودین تک ہی محدود نہیں رہتی بلکہ تمام مومنین کی ارواح بھی اس سے لطف اندوز ہوتی ہیں اور بے نمازی اس ثواب سے لوگوں کو محروم کر دیتا ہے جس کی وجہ سے تمام مسلمین اس نقصان سے دوچار ہو جاتے ہیں کیونکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: مَنَّاعٍ لِّلْخَیْرِ مُعْتَدٍ اَثِیْمٍ کہ بھلائی سے روکنے والا حد سے تجاوز کرنے والا گناہ گار ہے۔ تو معلوم ہوا کہ جو آدمی نماز ادا نہیں کرتا وہ تمام مومنین کو بھلائی سے محروم کر رہا ہے اس لیے اس کا اثر موجودین اور غیر موجودین سب کو شامل ہوگا۔

### مسئلہ

مذکورہ بالا روایات کی وجہ سے علماء نے یہ فتویٰ دیا ہے کہ جو آدمی اذان کی آواز سنتا ہے اور اس کو کوئی شرعی عذر نہیں ہوتا تو اسے نماز باجماعت ادا نہ کرنے کی رخصت نہیں کیونکہ یہ سنت مؤکدہ ہے اور سنت مؤکدہ کا تارک گناہ گار ہوتا ہے اگر کسی بستی کے رہنے والے نماز باجماعت ادا نہ کریں تو ان کے ساتھ جہاد کرنا واجب ہے کیونکہ نماز باجماعت ادا کرنا اسلام کے پہچاننے کی ایک نشانی ہے اس لیے شرعی عذر کے بغیر باجماعت نماز ادا نہ کرنے والا سزا کا مستحق ہے اور اس کی شرعی طور پر شہادت بھی مقبول نہیں ہوگی اور جو امام یا مؤذن اس کی اس غفلت پر خاموش رہے اور اسے زجر و توبیخ نہ کرے تو اسے تین کوڑوں کی سزا دی جانی

چاہیے۔ خلاصہ الفتاویٰ میں لکھا ہوا ہے کہ اگر قاضی یا حاکم مناسب سمجھے تو اس کا مال چھین لے اور اسے کوڑوں کی سزا نہ دے بشرطیکہ یہ اس کے لیے مؤثر ہو۔

## جماعت کی رخصت کے شرعی عذر

اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کے لیے ہر کام میں آسانی پسند فرماتا ہے اور انہیں مشقت میں مبتلا نہیں کرتا اور نہ ہی انہیں ایسے احکام کا مکلف بناتا ہے جن پر عمل پیرا ہونا اس کے لیے مشکلات کا باعث بنتا ہو اس لیے اللہ تعالیٰ نے بعض وجوہات کی بنا پر باجماعت نماز ادا نہ کرنے کی رخصت دی ہے۔ اور اس کی صورتیں یہ ہیں۔

اگر کوئی آدمی تفسیر، حدیث اور فقہ کی کتابوں کے مطالعہ میں مصروف ہو اور وہ جماعت میں شریک نہ ہو سکے تو وہ گناہ گار نہیں ہوگا بشرطیکہ ترک جماعت کا عادی نہ ہو اور نہ ہی سستی اور غفلت کا مظاہرہ کرنے والا ہو رفاہ عامہ کے کاموں میں مشغول ہونا، بیمار ہونا، بارش کا برسنا، سردی کا سخت ہونا، شدید تاریکی ہونا اور دشمنوں کے حملہ کا خدشہ ہونا وغیرہ تو ان تمام صورتوں میں اگر کوئی آدمی نماز باجماعت ادا نہ کرے تو شرعی طور پر اس پر کوئی گرفت نہیں۔

اگر ان مذکورہ بالا اعذار کے علاوہ کوئی آدمی دانستہ نماز باجماعت ادا نہیں کرتا تو اس کے متعلق حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ وہ تمام آسمانی کتابوں میں لعنتی لکھا گیا ہے اور ایسا آدمی جب زمین پر چلتا ہے تو وہ اس پر لعنت کرتی ہے اللہ تعالیٰ اس سے ناراض ہو جاتا ہے اور ملائکہ اس سے نفرت کرتے ہیں غرضیکہ زمین و آسمان کی تمام چیزیں جنت کے فرشتے اور سمندر کی مچھلیاں بھی اس پر لعنت کرتی ہیں۔ (درۃ الناصحین)

## سعادتوں سے محرومی

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا جو آدمی پانچ اعمال کو دانستہ غیر اہم سمجھتے ہوئے ترک کرتا ہے تو اسے پانچ سعادتوں سے محروم کر دیا جاتا ہے 1۔ جو دعا کے لیے ہاتھ نہیں اٹھاتا تو اسے دعا کی قبولیت سے محروم کر دیا جاتا ہے 2۔ جو صدقہ نہیں دیتا وہ شفا سے محروم ہو جاتا ہے 3 جو زکوٰۃ ادا نہیں کرتا اس کا مال محفوظ نہیں رہتا 4۔ جو عشر ادا نہیں کرتا اس کی کمائی

سے برکت اٹھالی جاتی ہے5۔ جو نماز با جماعت ادا نہیں کرتا اسے موت کے وقت کلمہ شہادت پڑھنے سے محروم کر دیا جاتا ہے۔

مزید حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ مجھے جبرائیل اور میکائیل نے بتایا کہ جو جماعت کا تارک ہوگا وہ جنت کی خوشبو سے بھی محروم ہوگا حالانکہ اس کی خوشبو اتنی منتشر ہوگی کہ پانچ سو سال کی مسافت سے بھی مشام جاں کو معطر کر دے گی اگرچہ اس آدمی کے اعمال تمام اہل زمین سے زیادہ ہی کیوں نہ ہوں اور وہ آدمی دنیا وآخرت میں لعنتی ہوگا۔

مقام غور ہے کہ جب تارک جماعت کی یہ سزا ہے تو تارک صلوٰۃ کا انجام کیا ہوگا۔

حضرت مجاہد فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے حضرت عبداللہ بن عباس سے دریافت کیا کہ جو آدمی دن کو روزہ رکھے رات کو قیام کرے لیکن جمعہ کی نماز کی شمولیت اور باجماعت نماز ادا کرنے سے باز رہا ہے تو اس کو اسی حالت میں موت آجائے تو اس کا ٹھکانہ کہاں ہوگا تو آپ نے فرمایا اس کا ٹھکانہ جہنم ہوگا۔

حضور علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کے بے شمار معجزات میں سے ایک معجزہ یہ بھی ہے حضرت عقیل روایت کرتے ہیں کہ میں آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام کا شریک سفر تھا دوران سفر ایک اونٹ دوڑ کر آپ کی بارگاہ میں پہنچا اور آپ سے پناہ طلب کرنے لگا تھوڑا ہی وقت گزرا تھا کہ ایک اعرابی تلوار سونتے ہوئے آپ کے پاس آیا تو آپ نے اس سے پوچھا تیرا اس اونٹ کے ساتھ کیا معاملہ ہے تو اس نے عرض کیا میں نے اسے بڑی گراں قیمت دے کر خریدا ہے اور یہ اب میری اطاعت نہیں کرتا میں اسے ذبح کر کے اس کے گوشت سے نفع حاصل کرنا چاہتا ہوں آپ نے اونٹ کو فرمایا کہ تو اپنے آقا کی نافرمانی کیوں کرتا ہے تو اس نے فصیح عربی زبان میں جواب دیا کہ میں اس کی خدمت کرنے سے انکاری نہیں ہوں لیکن اس کی اطاعت نہ کرنے کی وجہ یہ ہے کہ اس کا قبیلہ ایک بہت بڑے گناہ اور اللہ کی نافرمانی کا مرتکب ہے اور یہ انہیں اس سے منع نہیں کرتا وہ عشاء کی نماز پڑھے بغیر سو جاتے ہیں اس طرح اللہ تعالیٰ کی حکم عدولی کرتے ہیں اگر یہ پابندی سے نماز ادا کرنے کا وعدہ کرے تو میں

اس کی نافرمانی نہیں کروں گا کیونکہ میں ڈرتا ہوں کہیں ایسا نہ ہو کہ ان کی نافرمانی کی وجہ سے ان پر اللہ کا عذاب نازل ہو اور میں بھی اس میں مبتلا کر دیا جاؤں تو وہ اعرابی شرمندہ ہوا۔ اور پابندی سے نماز ادا کرنے کا وعدہ کیا۔ تو آپ نے اونٹ اس کے حوالہ کر دیا۔ اور وہ خوشی خوشی اپنے اہل و عیال کی طرف لوٹ گیا۔ شیخ سعدی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں۔

تو نہ پیچد گردن ز حکم خدا

نہ پیچد پیچ گردن از حکم ترا

اگر تو اللہ تعالیٰ کے حکم سے اپنی گردن نہ پھیرے جہان کی کوئی چیز بھی تیرے حکم سے گردن نہیں پھیرے گی۔

## ایک بے نماز کی وجہ سے پوری بستی کا تباہ ہونا

حکایت بیان کی گئی ہے کہ ایک دفعہ عیسیٰ علیہ السلام سفر کر رہے تھے آپ ایک بستی کے پاس سے گزرے جس کے رہنے والے اللہ کی عبادت میں بڑی سنجیدگی سے مصروف تھے خوب عاجزی و انکساری کر رہے تھے عالیشان محلات میں رہائش پذیر تھے آپ انہیں سلام کہہ کر ان کے ہاں تشریف فرما ہوئے۔ آپ نے ان کے پاس بہت لذیذ کھانے دیکھے مختلف قسم کے پھل اور خالص شراب ملاحظہ کی ان کی اولاد بڑی ہی خوبصورت اور ان کی بیویاں حسن و جمال کا پیکر تھیں۔ اور وہ ہر قسم کی زینت سے آراستہ تھیں آپ یہ خوبصورت منظر دیکھ کر وہاں سے آگے تشریف لے گئے کچھ عرصہ کے بعد آپ کا دوبارہ اس بستی سے گزر ہوا تو آپ یہ دیکھ کر حیران رہ گئے کہ تمام اہل بستی بمع اولاد و ازواج ہلاک ہو چکے ہیں اور وہ بستی صفحہ ہستی سے مٹ چکی ہے تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام ان کی اس حالت پر بہت متعجب ہوئے اور از حد افسوس کیا اللہ کی بارگاہ میں عرض کیا کہ اے میرے پروردگار! انہیں یہ سزا کس گناہ کی وجہ سے دی گئی ہے کیا انہوں نے تیری اطاعت ترک کر دی تھی تارک الصلوٰۃ ہو گئے تھے یا کسی ایسے گناہ کے مرتکب ہوئے جس سے تو ناراض ہو گیا اور انہیں صفحہ ہستی سے مٹا دیا تو اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا اے روح اللہ! ایسا نہیں بلکہ ایک نماز کا تارک ان کے

پاس سے گزرا اس نے ان کے چشموں سے پانی لے کر اپنا منہ دھویا اور اس کا مستعمل پانی ان کی زمینوں اور گھروں پر واقع ہوا جس کی نحوست سے یہ اس اندوہناک تباہی سے دوچار ہو گئے۔ غور کریں کہ ایک بے نماز آدمی کی نحوست کیا تباہی مچاتی ہے۔ (انیس المجالس)

بہجۃ الانوار میں ایک روایت نقل کی گئی ہے کہ ایک دفعہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اپنے صحابہ کرام کے ساتھ مسجد نبوی میں تشریف فرما تھے ایک عربی نوجوان مسجد کے دروازے پر آیا زار و قطار رونے لگا تو آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اس سے پوچھا کہ اے نوجوان اس آہ وزاری کا کیا سبب ہے تو وہ لب کشا ہوا عرض کیا میرا والد فوت ہو گیا ہے اس کی تجہیز و تکفین کا میرے پاس کوئی سامان نہیں جس کے ساتھ میں اسے دفن کر سکوں تو آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر و عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو حکم دیا کہ وہ اس کے ساتھ جائیں اور میت کی تجہیز و تکفین کا بندوبست کریں انہوں نے آپ کے حکم کی تعمیل کی اور اس کے ساتھ چل دیئے انہوں نے اس کے باپ کی میت کو دیکھا جس کی شکل بگڑ چکی تھی اور وہ سیاہ خنزیر کی مانند ہو چکا تھا وہ دونوں گھبرا گئے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر ہوئے اور اس المناک واقع کی خبر دی آپ یہ سن کر بذات خود وہاں تشریف لے گئے تاکہ اس کی نماز جنازہ پڑھیں آپ علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں اس کی مغفرت کی التجا کی جو قبول ہوئی اس میت کی شکل درست ہو گئی آپ نے اس کی نماز جنازہ ادا کی اس کے لڑکے سے پوچھا کہ اس کا اتنا گھناؤنا کیا عمل تھا تو اس نے جواب دیا کہ یہ نماز ادا نہیں کرتا تھا۔ تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وصحبہ وسلم صحابہ کرام کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا کہ تم نے بے نمازی کی حالت کو دیکھا جو سیاہ خنزیر کی شکل میں بدل چکا تھا اور اللہ تعالیٰ نے میری دعا کے صدقے اس کا گناہ بخش دیا لیکن قیامت کے دن یہ اسی بدلی ہوئی شکل کے ساتھ اٹھے گا۔ (العیاذ باللہ)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَنَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعَلٰى آلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ.

وَمَا تَوْفِيْقِيْ اِلَّا بِاللّٰهِ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَاِلَيْهِ اُنِيْبُ.

چودھواں وعظ

# زکوٰۃ کی اہمیت اور ادا نہ کرنے والوں کی سزا کا بیان

نَحْمَدُهٗ وَنُصَلِّي عَلٰى رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ

اَمَّا بَعْدُ فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَاَقْرِضُوا اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا وَمَا تُقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِكُمْ مِّنْ خَيْرٍ تَجِدُوْهُ عِنْدَ اللّٰهِ هُوَ خَيْرًا وَّاَعْظَمَ اَجْرًا ؕ وَاسْتَغْفِرُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ.

اور نماز قائم کرو اور زکوٰۃ ادا کرو۔ اور اللہ تعالیٰ کو اچھا قرض دو۔ اور جو تم اپنے لیے نیکی سے آگے بھیجو گے تو اس کا ثواب اللہ تعالیٰ کے پاس بہتر اور عظیم شکل میں پاؤ گے بے شک اللہ تعالیٰ بہت زیادہ بخشنے والا ہے۔ بہت زیادہ رحم فرمانے والا ہے۔

قرآن کریم اور احادیث طیبہ میں نماز کے ساتھ جس عبادت کا ذکر کیا گیا ہے وہ زکوٰۃ ہے چونکہ اس کی وجہ سے سرمایہ داروں اور غریبوں کے درمیان توازن پیدا ہوتا ہے اور ارتکازِ زر میں کمی کا باعث بنتا ہے دولت گردش میں رہتی ہے مسلمانوں کے درمیان ہمدردی، باہمی امداد اور یگانگت پیدا ہوتی ہے اور اس کا اہم ترین فائدہ نظام جماعت کے قیام کے لیے سرمایہ بہم پہنچایا جاتا ہے غریبوں اور مسکینوں پر مال خرچ کرنے سے اللہ تعالیٰ کی رضا حاصل ہوتی ہے دل سے حب دنیا اور حرص کی مرض دور کرنے کا علاج ہوتا ہے اور زکوٰۃ ادا کرنا مال کی پاکیزگی اور طہارت کا باعث بنتا ہے جیسے اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

خُذْ مِنْ اَمْوَالِهِمْ صَدَقَةً تُطَهِّرُهُمْ وَتُزَكِّيْهِمْ بِهَا

آپ ان کے مالوں سے صدقہ وصول کر کے ان کو پاک کریں اور اس کے ساتھ ان کا تزکیہ کریں۔

غرور و تکبر، سرکشی اور فسق و فجور جو مال کی کثرت اور اس کی زیادتی سے پیدا ہوتے ہیں ان کا یا تو بالکل خاتمہ ہو جاتا ہے یا ان میں کمی آجاتی ہے اس سے ایک انسان کی دوسرے انسان پر شفقت کا اظہار ہوتا ہے اور آمدنی کے وسائل نہ رکھنے والوں کی ضروریات کو پورا کیا جاتا ہے غریب، یتیم، مسکین اور نادار طلباء کی کفالت کا باعث بنتی ہے اور اس قسم کی بیشمار حکمتیں ہیں جن کی وجہ سے اللہ تعالیٰ اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے اس کی بہت ہی اہمیت بیان فرمائی ہے اور نماز اور زکوٰۃ کو مربوط انداز میں ذکر فرمایا ہے اور اس کی ادائیگی کو قرضہ حسنہ کے ساتھ تعبیر فرمایا۔ اور قرآن کریم میں اس کی اہمیت کو ظاہر کرنے کے لیے بتیس دفعہ صراحتاً زکوٰۃ کا لفظ ذکر فرمایا ہے کیونکہ اسلام میں حقوق اللہ کے ساتھ ساتھ حقوق العباد کا یکساں خیال رکھا جاتا ہے اس لیے زکوٰۃ، جو کہ حقوق العباد سے تعلق رکھتی ہے، دینے والوں کی تعریف اور توصیف بیان فرمائی ہے اور نہ دینے والوں کی سخت مذمت اور شدید عذاب کی وعید کا تذکرہ کیا ہے۔ احادیث طیبہ میں بھی نماز کے بعد زکوٰۃ کا ذکر کرنا اس کی اہمیت کو اجاگر کرتا ہے تو گویا ایمان جو اصل الاعمال ہے اور نماز جو دین کا ستون ہے ان کے بعد فوراً زکوٰۃ ادا کرنے کا حکم دیا جو اسلام کا تیسرا رکن اور قنطرۃ الاسلام یعنی اسلام کا پل ہے اور اس واقعہ سے بھی اس کی اہمیت ظاہر ہوتی ہے کہ سن 9 ہجری میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو یمن کا حاکم بنا کر بھیجا تو فرمایا:

فَلْيَكُنْ اَوَّلُ مَا تَدْعُوْهُمْ اِلَى اَنْ يُّوَحِّدُوا اللّٰهَ فَاِذَا عَرَفُوْا ذَالِكَ فَاَخْبِرْهُمْ اَنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى فَرَضَ عَلَيْهِمْ خَمْسَ صَلَوٰتٍ فِىْ يَوْمِهِمْ وَلَيْلَتِهِمْ فَاِذَا صَلُّوْا فَاَخْبِرْهُمْ اَنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى افْتَرَضَ عَلَيْهِمْ زَكٰوةً فِىْٓ اَمْوَالِهِمْ تُؤْخَذُ مِنْ غَنِيِّهِمْ

فَتُرَدُّ عَلٰی فُقَرَاءِهِمْ. (بخاری شریف، ج12ص109)

پس سب سے پہلی وہ بات جس کی طرف آپ انہیں دعوت دیں وہ یہ ہے کہ وہ اللہ کو وحدہ لاشریک مانیں تو اس کا جب اعتراف کرلیں تو انہیں آگاہ فرمائیں کہ بے شک اللہ تعالیٰ نے ان پر دن اور رات میں پانچ نمازیں فرض فرمائی ہیں پس جب وہ نماز پڑھیں تو انہیں آگاہ فرمائیں کہ بے شک اللہ تعالیٰ نے ان کے مالوں میں ان پر زکوٰۃ فرض فرمائی ہے جو ان کے دولت مندوں سے لی جائی گی اور ان کے فقیروں میں تقسیم کی جائے گی۔

زکوٰۃ کی فرضیت کی تاریخ میں کچھ اختلاف ہے ملا علی قاری فرماتے ہیں کہ سن 2 ہجری میں جب صدقہ فطر مدینہ طیبہ میں فرض ہوا تو زکوٰۃ کی باقی مدات بھی اسی سال فرض ہوئیں۔ لیکن قابل اعتماد قول یہ ہے کہ زکوٰۃ کی فرضیت اجمالاً مکہ مکرمہ میں ہو چکی تھی کیونکہ حضرت جعفر طیار رضی اللہ تعالیٰ عنہ بعثت کے پانچویں سال دوسرے صحابہ کرام کی معیت میں جب ہجرت کر کے حبشہ تشریف لے گئے تو کفار مکہ کی پیش کش پر کہ انہیں ملک حبشہ سے نکال دیا جائے تو شاہ حبش نجاشی نے حضرت جعفر طیار رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو دربار میں بلا کر اسلام کی حقیقت اور اس کی تعلیمات کے متعلق دریافت کیا تو آپ نے فرمایا۔

اَمَرَنَا بِالصَّلٰوۃِ وَالزَّکٰوۃِ وَالصِّیَامِ.

(مسند امام احمد، ج1ص202)

کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ہمیں نماز پڑھنے زکوٰۃ ادا کرنے اور روزہ رکھنے کا حکم دیا ہے۔

اسی طرح سن 2 ہجری میں ابو سفیان، جو ابھی تک دائرہ اسلام میں داخل نہیں ہوا تھا، کو ہرقل بادشاہ کے دربار میں اس وقت بلایا گیا جب اس کے پاس حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا گرامی نامہ پہنچا تھا تو اس نے قریش مکہ کے سردار ابوسفیان کو اپنے دربار میں بلایا اور اس سے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے پیغام اور آپ کی تعلیمات کے متعلق پوچھا تو اسے بھی یہ

کہنا پڑا کہ

اِنَّهٗ یَاْمُرُنَا بِالصَّلٰوةِ وَالزَّكٰوةِ وَالصِّلَةِ وَالْعَفَافِ.

(مسلم شریف، ج2 ص98)

کہ وہ ہمیں نماز پڑھنے، زکوٰۃ ادا کرنے، صلہ رحمی کرنے اور پاک دامنی کا حکم دیتے ہیں۔

یہ دونوں واقعات مدینہ طیبہ کی جانب ہجرت سے پہلے وقوع پذیر ہوئے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اجمالی طور پر زکوٰۃ آغاز اسلام میں ہی فرض ہو چکی تھی اور اس کی تفصیلات مدینہ طیبہ میں فرض کی گئیں۔ زکوٰۃ کی اس اہمیت کی وجہ سے اس کے ادا کرنے کو اللہ تعالیٰ نے مال کی پاکیزگی نفس کی طہارت، اجر عظیم اور قرضہ حسنہ قرار دیا ہے اور جو آدمی اس اہم فریضہ کو ادا نہیں کرتا اس کو سخت سزا کا مستحق قرار دیا ہے اس لیے اب ہم ان لوگوں کی سزا کا ذکر کرتے ہیں جو اسے ادا نہیں کرتے۔ ہوسکتا ہے کسی کے لیے یہ عبرت کا باعث بن جائے اور وہ جہنم کی اس سزا سے محفوظ ہو جائے جس کا تذکرہ درج ذیل میں کیا جا رہا ہے۔

## زکوٰۃ ادا نہ کرنے والوں کی سزا

وَالَّذِیْنَ یَكْنِزُوْنَ الذَّهَبَ وَالْفِضَّةَ وَلَا یُنْفِقُوْنَهَا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِیْمٍ ۝ یَّوْمَ یُحْمٰى عَلَیْهَا فِیْ نَارِ جَهَنَّمَ فَتُكْوٰى بِهَا جِبَاهُهُمْ وَجُنُوْبُهُمْ وَظُهُوْرُهُمْ ؕ هٰذَا مَا كَنَزْتُمْ لِاَنْفُسِكُمْ فَذُوْقُوْا مَا كُنْتُمْ تَكْنِزُوْنَ ۝

اور جو لوگ سونا اور چاندی جوڑ جوڑ کر رکھتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کی راہ میں اسے خرچ نہیں کرتے (تو اے محبوب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) انہیں دردناک عذاب کی خوشخبری سنا دیجئے جس دن وہ سونا اور چاندی جہنم کی آگ میں تپایا جائے گا پھر اس کے ساتھ ان کی پیشانیاں ان کے پہلوؤں اور ان کی پشتیں داغی جائیں گی (اور انہیں بتایا جائے گا) کہ یہ وہ ہے جو تم نے (اپنے نفع اور عزت کے

لیے) جمع کر رکھا تھا پس جو تم جمع کرتے تھے اب اس کی سزا چکھو۔

اس مذکورہ بالا آیت طیبہ میں بھی زکوٰۃ اور مالی حق ادا نہ کرنے والوں کی شدید ترین سزا بیان کی گئی ہے بعض مفسرین نے اس آیت کا مصداق یہود کے علماء اور عیسائیوں کے پادری قرار دیئے ہیں کیونکہ وہ جائز اور ناجائز ذرائع سے مال جمع کرنے کے بڑے حریص تھے اور اس کو خرچ کرنے میں بہت ہی بخیل تھے۔ لیکن صحیح قول یہ ہے کہ اس میں اہل کتاب اور مسلمان، تمام کو خطاب ہے جو بھی مال اکٹھا کرے اسے جمع کرے اور اس کا حق ادا نہ کرے تو وہ اسی قسم کی سزا کا مستحق ہوگا اس کو ماقبل کلام میں اہل کتاب سے رشوت لینے والوں کے ساتھ اس لیے متصل بعد ذکر کیا ہے کہ اس گھناؤنے جرم کی شدت اور سخت عذاب کی وضاحت ہو جائے۔

احادیث طیبہ میں بھی زکوٰۃ ادا نہ کرنے والوں کی سزا بیان فرمائی گئی ہے مشکوٰۃ شریف میں ہے۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں:

مَنْ اٰتَاهُ اللّٰهُ مَالًا وَّلَمْ يُؤَدِّ زَكٰوتَهٗ مُثِّلَ مَالُهٗ يَوْمَ الْقِيَامَةِ شُجَاعًا اَقْرَعَ.

کہ وہ آدمی جس کو اللہ تعالیٰ مال عطا کرے اور وہ اس کی زکوٰۃ ادا نہ کرے تو قیامت کے دن اس کا مال گنجے سانپ کی شکل اختیار کرلے گا۔

گنجے سانپ سے مراد وہ سانپ ہے جس کی زہر کی شدت کی وجہ سے اس کے سر پر بال نہیں ہوتے۔ اور اس کی دونوں آنکھوں کے اوپر دو سیاہ رنگ کے نقطے ہوتے ہیں اور وہ سانپ زکوٰۃ ادا نہ کرنے والے آدمی کی گردن میں طوق کی طرح لٹک جائے گا۔

فَيُعَذِّبُهٗ عَذَابًا شَدِيْدًا

تو وہ اسے شدید ترین عذاب میں مبتلا کر دے گا۔

وَيَقُوْلُ اَنَا مَالُكَ الَّذِىْ كَنَزْتَهٗ فِى الدُّنْيَا وَلَمْ تُؤَدِّ زَكٰوتَهٗ

وہ کہے گا میں تیرا وہ مال ہوں جو تو نے دنیا میں جمع کر رکھا تھا اور تو اس کی زکوٰۃ ادا نہیں

کرتا تھا۔ (مسلم شریف)

اور اللہ کا یہ ارشاد گرامی بھی اسی کی وضاحت کر رہا ہے فرمایا:

وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ يَبْخَلُوْنَ بِمَآ اٰتٰهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ هُوَ خَيْرًا لَّهُمْ بَلْ هُوَ شَرٌّ لَّهُمْ سَيُطَوَّقُوْنَ مَا بَخِلُوْا بِهٖ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

وہ لوگ جو اس مال میں بخل کرتے ہیں جو اللہ تعالیٰ نے ان کو عطا فرمایا ہے یہ گمان نہ کریں کہ زکوٰۃ ادا نہ کرنا ان کے لیے بہتر ہے بلکہ وہ تو ان کے لیے سراپا شر ہے عنقریب قیامت کے دن جس چیز میں وہ بخل کرتے رہے تھے اسی کے طوق ان کو پہنائے جائیں گے۔

وہ روایت جس کو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے روایت کیا ہے وہ بھی معنوی اعتبار سے اس ماقبل میں بیان کردہ حدیث کی تائید کرتی ہے اگرچہ الفاظ میں کچھ اختلاف ہے آپ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا:

مَنْ اٰتَاهُ اللّٰهُ مَالًا وَّلَمْ يُؤَدِّ زَكٰوتَهٗ اِذَا كَانَ يَوْمُ الْقِيَامَةِ صُفِحَتْ لَهٗ صَفَائِحُ مِنَ النَّارِ فَاُحْمِيَ عَلَيْهَا نَارُ جَهَنَّمَ فَتُحْرَقُ بِهَا

جس کو اللہ تعالیٰ مال عطا فرمائے وہ اس کی زکوٰۃ ادا نہ کرے تو قیامت کے دن اس کے لیے دوزخ کی آگ سے تختیاں بنائی جائیں گی پھر انہیں جہنم کی آگ میں گرم کیا جائے گا۔ جس کے ساتھ یعنی ان کے اموال کے ساتھ اس کی پیشانی اور اس کے پہلوؤں اور پشت کو جلایا جائے گا جب بھی وہ تختیاں ٹھنڈی ہو جائیں گی انہیں دوبارہ گرم کر لیا جائے گا اور یہ سب کچھ اس دن ہوگا جس دن کی مقدار ہزار سال ہوگی جیسے اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا:

وَاِنَّ يَوْمًا عِنْدَ رَبِّكَ كَاَلْفِ سَنَةٍ مِّمَّا تَعُدُّوْنَ.

تیرے رب کے نزدیک وہ دن اس ایک ہزار سال کی مانند ہوگا جسے تم شمار کرتے ہو۔

پہنچا جاسکتے۔

## وسیلہ کا معنی

وسیلہ کا معنی یہ ہے کہ کسی مشکل سے نجات حاصل کرنے کے لیے یا کسی چیز کو حاصل کرنے کے لیے یا کسی چیز کو برقرار رکھنے کے لیے کسی چیز کو واسطہ بنایا جائے اور یہ وسیلہ تین طرح پر ہوسکتا ہے۔

## وسیلہ کے اقسام

ایک یہ کہ ذات اور متعلقات ذات کا وسیلہ دوسرا اعمال کا وسیلہ تیسرا یہ کہ دعا و ندا کا وسیلہ۔ وسیلہ ذات اور متعلقات کا مطلب یہ ہے کہ کسی مطلب اور مقصد کو حاصل کرنے کے لیے کسی ذات اور متعلقات ذات کو وسیلہ بنایا جائے اور وسیلہ اعمال کا مطلب ی ہے کہ کسی نیک عمل کو حصول مطلب کے لیے واسطہ بنایا جائے اور وسیلہ دعا اور ندا کا مطلب یہ ہے کہ دعا وندا کو حصول مقصد کے لیے واسطہ بنایا جائے۔

وسیلہ نمبر اوّل کبھی استدعا اور طلب کرنے کی صورت میں ہوتا ہے اور کبھی بغیر استدعا و طلب کے اور یہ قسم اول یوں بھی عام ہے کہ واسطہ ذات نبی علیہ السلام ہو یا ذات ولی اور دنیا میں ہو یا قبر و قیامت میں اسی طرح عام ہے کہ ذی روح ہو یا بغیر روح اور متعلقات ذات کا مطلب یہ ہے کہ ذات کے ساتھ اس کو نسبت ہو جیسا کہ کپڑا، ناخن یا بال وغیرہ۔

اب ہم وسیلہ کی ہر سہ اقسام کو قرآن اور حدیث اور اثار صحابہ اور اقوال علماء کی روشنی میں بیان کرتے ہیں۔ آپ بغور ملاحظہ فرمائیں۔

## قرآن مجید سے وسیلہ کا ثبوت

(۱) وَمَآ اَرْسَلْنٰکَ اِلَّا رَحْمَۃً لِّلْعٰلَمِیْنَ ترجمہ ”ہم نے آپ کو سب جہانوں کے واسطے محض رحمت بنا کر بھیجا ہے۔“ دیکھئے حضور علیہ السلام کیواسطہ سے سب

جہانوں پر رحمت الٰہی کی بارش ہو رہی ہے۔

(۲) مَا كَانَ اللّٰهُ لِيُعَذِّبَهُمْ وَاَنْتَ فِيْهِمْ وَمَا كَانَ اللّٰهُ مُعَذِّبَهُمْ وَهُمْ يَسْتَغْفِرُوْنَ.
ترجمہ: ''آپ کے ہوتے ہوئے اللہ تعالیٰ ان کو عذاب نہیں کرے گا اور نہ ہی استغفار کرنے کی صورت میں ان کو مبتلا، مصیبت کرے گا۔'' یہاں آپ کے اور استغفار کے واسطے سے عذاب کو ٹالنے کا وعدہ فرمایا۔

(۳) وَكَانُوْا مِنْ قَبْلُ يَسْتَفْتِحُوْنَ عَلَى الَّذِيْنَ كَفَرُوْا. ترجمہ ''اور اہل کتاب حضور علیہ السلام کے معبوث ہونے سے پہلے آپ کے وجود کے واسطے سے کافروں پر مدد چاہتے تھے کہ اے اللہ نبی آخرالزماں کے واسطہ سے ہمیں کافروں پر کامیاب فرما۔''

(۴) ...... يحللهُمُ الطَّيِّبٰتِ وَيُحَرِّمُ عَلَيْهِمُ الْخَبٰٓئِثَ وَيَضَعُ عَنْهُمْ اِصْرَهُمْ وَالْاَغْلٰلَ الَّتِىْ كَانَتْ عَلَيْهِمْ. ترجمہ: ''حضور علیہ السلام نے اہل کتاب کے لیے طیبات کو حلال اور خبیث اشیاء کو حرام کر دیا اور ان کے ناقابل برداشت بوجھ اتار دیئے یعنی آپ کے واسطے یہ سب سہولتیں مہیا کر دیں۔''

(۵) يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَابْتَغُوْا اِلَيْهِ الْوَسِيْلَةَ. ترجمہ ''اے ایمان والو اللہ سے ڈرو اور حصول قرب الٰہی کے لیے اس کے دربار میں واسطہ اور وسیلہ لاؤ۔''
اور یہ وسیلہ عام ہے ذات ہو یا متعلقات ذات یا اعمال وغیرہ۔

(۶) اِنَّ اٰيَةَ مُلْكِهٖٓ اَنْ يَّاْتِيَكُمُ التَّابُوْتُ فِيْهِ سَكِيْنَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَبَقِيَّةٌ مِّمَّا تَرَكَ اٰلُ مُوْسٰى وَاٰلُ هٰرُوْنَ تَحْمِلُهُ الْمَلٰٓئِكَةُ. ترجمہ ''طالوت کی صداقت واستحقاق پر دلیل ہے کہ وہ تمہارے پاس ایک صندوق لائے گا جس میں تمہارے لیے سکون قلب اور آل موسیٰ اور آل ہارون کے چھوڑے ہوئے بعض آثار ہیں۔''
بنی اسرائیل اس صندوق کو کافروں پر کامیابی کے لیے میدان جنگ میں بھی لیجایا کرتے تھے اور اس کے واسطے سے دعا نصرت مانگا کرتے تھے۔ تفسیروں میں ہے کہ اس

صندوق میں سکون و قرار قلب کا سامان تھا اور کچھ آثار متروکہ یعنی موسیٰ علیہ السلام کی نعلین پاک اور آپ کا عصا مبارک اور ہارون علیہ السلام کی دستار مبارک اور انجیر کی کچھ مقدار اور اس میں انبیاء علیہم السلام کی قدرتی تصویریں تھیں۔ یہ صندوق آدم علیہ السلام پر اترا اور نسلاً بعد نسلٍ ان تک پہنچ گیا اور پھر ان کی بعض کوتاہیوں کی وجہ سے قوم عمالقہ کے قبضہ میں آ گیا۔ بنو اسرائیل اس کو جہاد وغیرہ میں حصول فتح کے لیے آگے رکھ لیتے تھے اور اس واسطہ سے وہ کامیاب ہو جاتے۔

(۷) **لولادفع الله الناس بعضهم ببعض.** ترجمہ ''اگر اللہ تعالیٰ بعض کو بعض کے واسطے سے نہ روکے تو زمین میں فساد ہو جائے۔''

(۸) **لوتزیلوا لعذبنا الذین کفروا منهم عذاباً الیماo** ترجمہ'' اگر ایماندار کافروں سے الگ ہوتے تو ہم کفار کو سخت عذاب کرتے۔

(۹) **وَاتقوا الله الذی تساء لون به والارحام** ترجمہ''اس اللہ سے ڈرو جس کے سبب سوال کرتے ہو اور قرابت داری کے ساتھ بدسلوکی سے ڈرو کہ جس کے واسطہ سے تم التجا کرتے ہو۔''

(۱۰) **یاایهاالذین امنوا اتقوا الله وابتغوا الیه الوسیلة.** ترجمہ'' اے ایمان والو اللہ سے ڈرو اور اس کے دربار میں کوئی وسیلہ لے کر آ و'' عام ازیں کہ ذات کا ہو یا متعلقات ذات وغیرہ کا (تلک عشرۃ کاملہ)

ناظرین کرام! ان حوالجات سے ثابت ہوتا ہے کہ کسی حاجت کے لیے کسی چیز کو دربار الٰہی میں وسیلہ پیش کیا جاسکتا ہے اور یہ عقلاً و شرعاً جائز ہے۔

## حدیث شریف سے وسیلہ کا ثبوت

حدیث شریف میں ہے **الابدال فی امتی ثلثون رجلابهم تقوم الارض وبهم تمطرون و بهم تنصرون (الحدیث).** ترجمہ''میری امت میں قریباً تیس مرد

ابدال ہیں جن کے وسیلہ سے زمین قائم ہے اور انہی کے واسطے بارش ہوتی ہے اور مدد ہوتی ہے۔" دیکھئے اس حدیث پاک میں ابدال کو قیام ارض اور بارش اور مدد کامیابی کے لیے ذریعہ اور وسیلہ قرار دیا گیا ہے۔

حدیث شریف میں ہے: **اللھم ایّدہ بروح القدس** "اے اللہ (حضرت حسان رضی اللہ تعالیٰ عنہ) کی جبرئیل کے وسیلہ سے مدد کر۔

حدیث میں ہے۔ **اذا انفلتت دابة احدکم فی ارض فلاة فلینا دیاعباد اللہ عینونی اعینونی.** (الحدیث) ترجمہ "تم میں سے کسی کا جانور جنگل میں بے قابو ہو جائے تو اللہ کے بندوں کا وسیلہ لائے اور یوں کہے یا عباد اللہ الخ (ہدیہ المہدی ص ۲۷)

مسند امام احمد میں ہے کہ شام میں چالیس ابدال ہیں جن کی حیثیت یہ ہے کہ ان کے وسیلہ سے بارش ہوتی ہے اور رزق دیا جاتا ہے۔

ابوداؤد شریف میں ہے کہ مجھ کو ضعیفوں میں طلب کرو کیونکہ تم کو رزق یا مدد ضعیفوں کے واسطہ سے ملتی ہے اور فقراء مہاجرین کے واسطے سے۔

ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ مکی نے امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ سے قلائد میں روایت کی ہے کہ میں امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ علیہ کی قبر سے تبرک حاصل کرتا ہوں اور جب مجھ کو کوئی حاجت پڑتی ہے تو آپ کی قبر کے پاس آتا ہوں اور دو رکعت نماز ادا کرتا ہوں اور آپ کی قبر کے پاس اللہ تعالیٰ سے دعا مانگتا ہوں تو اس واسطہ سے میری حاجت پوری ہو جاتی ہے۔"

واقدی نے روایت کیا ہے کہ حضور علیہ السلام کی لخت جگر حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا شہداء احد رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ہاں حاضر ہوتیں اور دعا کرتیں تو اس واسطہ سے دعا قبول ہو جاتی۔

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے حجۃ الوداع میں خطبہ پڑھا اور فرمایا کہ اے لوگو! میں تم میں دو چیزیں چھوڑے جا رہا ہوں۔ اللہ تعالیٰ کی کتاب اور اپنی اولاد جب تک تم ان کے واسطہ سے عملدرآمد کرتے رہو گے کبھی کمزور نہ ہو گے۔

سفر خیبر میں عامر بن سنان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے حضور علیہ الصلوٰۃ السلام نے ارشاد فرمایا کہ اشعار سناؤ۔ تو انہوں نے سنائے جس پر آپ ﷺ نے انہیں دعا رحمت کرتے ہوئے سرفراز فرمایا۔ واللہ لو لاانت ماا ھتدینا. ولا تصدقنا ولا صلینا. ترجمہ" بخدا اگر آپ کا واسطہ نہ ہوتا تو ہمیں نہ ہدایت ہوتی اور نہ ہی صوم وصلوٰۃ کی نعمت ملتی۔ یعنی آپ ہی کے واسطہ سے پیدا ہوئے پھر عالم راواح میں، پھر عالم ناسوت میں، پھر عالم برزخ میں، پھر قیامت میں پھر دخول جنت اور ابدی نعمتوں سے بازیابی محض حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے وسیلہ سے ہوگی۔

حضرت علیہ السلام کے پاس ایک نابینا آیا اور نابینائی کی شکایت کی۔ آپ نے اس کو حسب ذیل دعا سکھائی کی دو رکعت نماز پڑھنے کے بعد پڑھے۔ اللھم انی اسئلک واتوجہ الیک بنبیک محمّد نبی الرحمۃ یا محمد انی توجھت بک الیٰ ربی فی حاجتی ھذہٖ لتقضی لی اللّٰھم فشغلہ فی. ترجمہ" اے اللہ میں تیرے نبی مجسمہ رحمت کے وسیلہ سے تیری طرف متوجہ ہوں اور سوال کرتا ہوں یا محمد ﷺ میں آپ کے واسطہ سے اپنے رب کی طرف متوجہ ہوں کہ یہ میری حاجت پوری ہو۔ اے اللہ آپ کی سفارش میرے حق میں قبول فرما اور یہ طریق وسیلہ تا قیامت جاری ہے۔

حدیث میں ہے کہ ابو طالب نے حضور علیہ السلام کا بحالت شیر خوارگی ازالہ قحط میں وسیلہ طلب کیا۔ فرماتے ہیں ابیض یستسقی الغمام بوجھہ ثمال الیتامیٰ عصمۃ للارامل آپ کے چہرہ مبارک کے وسیلہ سے بارش طلب کی جاتی ہے اور آپ بیوگان اور یتیموں کی پناہ گاہ ہیں۔

حدیث میں ہے کہ ستاروں کے واسطہ سے آسمان محفوظ ہے اور میرے وسیلہ سے صحابہ کرام محفوظ ہیں اور میرے صحابہ کے وسیلہ سے میری امت محفوظ ہے۔ (احمد و مسلم) مختصر

حدیث میں ہے اللھم اعز الاسلام بعمر بن الخطاب خاصۃ. ترجمہ:" اے اللہ حضرت عمر بن الخطاب کے خاص وسیلہ سے اسلام کو عزت دے۔ (حاکم بیہقی)

حدیث میں ہے لولاشیوخ رکع و صبیان دضع وبھائم رتع لصب

**علیکم العذاب صبا** ترجمہ "اگر بوڑھے رکوع کرنے والے اور شیر خوار بچے اور چرنے والے جانور نہ ہوتے تو تم کو شدید ترین عذاب کا سامنا کرنا پڑتا۔" یعنی ان کے وسیلہ سے یہ عذاب ٹل گیا۔

**قال الجوزی فی الحصن فی آداب الدعاء ومنها ان یتوسل الی اللہ تعالیٰ بانبیائہ و الصالحین مِن عبادہ.** "ترجمہ اللہ تعالیٰ کے دربار میں اللہ تعالیٰ کے نبیوں اور اس کے نیک بندوں کا وسیلہ لایا جائے۔

ناظرین کرام! ان حوالجات سے ثابت ہوا کہ کسی کی ذات کو اللہ تعالیٰ کے دربار میں قضا حاجت کے لیے وسیلہ لانا درست ہے اور صحیح۔

مدینہ منورہ میں قحط پڑ گیا۔ جس پر حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ حضور علیہ السلام کی قبر مبارک اور آسمان کے درمیان پردہ اٹھا دو (تو آپ کی قبر شریف کے وسیلہ سے) بارش ہوئی۔

حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا قسطنطنیہ میں مزار پاک مرجع خواص وعوام ہے یعنی اس کے وسیلہ سے مطلب براری ہوتی ہے۔

حدیث میں حضرت آدم علیہ السلام کی دعا میں یہ مذکور ہے **یا رب اسئلک بحق محمد** ﷺ (حاکم۔ طبرانی۔ بیہقی) ترجمہ: "اے میرے رب میں محمد (ﷺ) کے حق کے وسیلہ سے تجھ سے سوال کرتا ہوں۔ (ابن المنذر)

حدیث میں ہے **اللھم انی اسئلک بجاہ محمد عندک و کرامۃ علیک.** ترجمہ "اے اللہ میں محمد (ﷺ) کے اس حق اور کرامت کے وسیلہ سے جو کہ تیرے دربار میں ان کو حاصل ہے تجھ سے سوال کرتا ہوں۔"

**قال السبکی یحسن التوسل والا ستعانۃ والتشفع زاد القسطلانی والتضرع والتجوہ بالنبی الیٰ ربہ ولم نیکو ذالک احد من السلف و الخلف.** (ہدیہ المہدی ص ۸۴)

ترجمہ: ''امام سبکی نے کہا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے دربار میں قضا حاجت کے لیے نبی کریم ﷺ کو وسیلہ شفیع وغیرہ بنانا بالاتفاق جائز ہے۔

بخاری شریف میں تین مسافروں کا قصہ مذکور ہے جو بارش میں گھر جانے کی وجہ سے ایک غار میں پناہ گزین ہوئے کہ غار کے منہ پر ایک پتھر گرا جس سے غار کا منہ بند ہو گیا۔ پھر وہ اپنے مخلصانہ اعمال کی وجہ سے باہر نکلے اللہ تعالیٰ نے ان کے کردار صالح کے وسیلہ سے انہیں نجات دی۔

مولوی اسحاق صاحب مأۃ مسائل میں لکھتے ہیں۔ **یجوذالدعاء مِنَ اللہ بان یقول یا اللہ اقض حاجتی بحرمت فلاں وقدروی فی دعاء الاستفتاح بحرمة الشهرالحرام والمشبعر العظام و قبرنبیکَ علیه السّلام.** (ترجمہ) ''اللہ سے یوں دعا جائز ہے کہ اے اللہ فلاں شخص کی حرمت وعزت کے واسطہ سے اور شہر حرام اور مشعر عظام کی حرمت کے وسیلہ سے اور آپ کی قبر شریف کی بدولت میری حاجت کو پورا کر دے۔

حدیث شریف میں ہے کہ حضور علیہ السلام نے یوں دعا مانگی۔ **اسئلک بحق السائلین علیک و بحق ممشای هذا الیک.** (ابن ماجہ) ترجمہ ''اے اللہ میں تجھ سے سائلین کے اس حق اور عزت جو ان کو تیرے ہاں حاصل ہے اور اس تیری طرف چلنے کے حق کے وسیلہ سے سوال کرتا ہوں۔''

حدیث میں ہے کہ جب حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی والدہ فاطمہ بنت اسد فوت ہوئیں تو ان کے دفن کے بعد آپ نے یہ دعا مانگی ''اے اللہ میری چچی کو بخش اور اس پر اس کی قبر کو میرے حق اور مجھ سے پہلے نبیوں کے حق کے واسطے سے کشادہ کر کیونکہ تو ارحم الراحمین ہے۔ (طبرانی ابن حبان حاکم)

دلائل الخیرات میں ہے **اللهم بالاسماء المکتوبة حول العرش وبالاسماء التی حول الکرسی الخ.** ترجمہ ''اے اللہ ان ناموں کے وسیلہ سے جو کہ کرسی اور عرش کے ارد گرد لکھے ہوئے ہیں۔ (میری دعا قبول کر)

مشہور بات ہے حضرت خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنی ٹوپی میں حضور علیہ السلام کا بال مبارک رکھا ہوا تھا جس کے وسیلہ سے روم شام ایران وغیرہ ممالک میں فتوحات ہوئیں۔

ناظرین حضرات! قرآن وحدیث وغیرہ کے ان حوالجات میں حقوق وقبر شہر حرام مشعر حرام، عبادت کے لیے چلنا انبیاء علیہم السلام کرسی وعرش کے اسماء مکتوبہ بال مبارک وغیرہ کا وسیلہ ذکر کیا گیا ہے کہ اس کا سلف وخلف سے کسی نے انکار نہیں کیا تو روز روشن سے بھی زیادہ واضح ہوگیا کہ کسی نوعیت کے جائز وسیلہ وواسطہ کو حاجت روائی اور مشکل کشائی کے لیے اختیار کرنے میں شرعی اور عقلی طور پر کوئی حرج نہیں ہے بلکہ یہ امر مندوب ومستحسن ہے۔

حدیث میں وارد ہے۔ **من بنیٰ الله مسجداً بنی الله له بیتا فی الجنة مثلهٗ او کمال قال.** ترجمہ ”جو اللہ کے لیے مسجد بنائے اللہ اس کی بدولت اس جیسا اس کے لیے جنت میں گھر بنائے گا۔“

حدیث میں ہے۔ **اذامات الانسان انقطع عمله الامن بنی مسجداً او ترک ولداً صالحاً یدعوله او علما ینتفع به.** ترجمہ ”جب انسان مرجاتا ہے تو اس کا سلسلہ عمل ختم ہوجاتا ہے مگر جو مسجد بنائے یا نیک اولاد چھوڑ جائے جو اس کے لیے دعا خیر کرے یا علم پڑھا جائے جس سے لوگوں کو نفع ہو (تو اس کا عمل جاری رہے گا) ہدیۃ المہدی ص ۴ پر ہے۔ **ولیت شعری اذاجاز التوسل الی الله بالاعمال الصالحة بنص من الکتاب والسنة یقاس عَلَیْها التوسل بالصالحین...... والتوسل الی الله تعالیٰ باهل الفضل والعلم هوفی الحقیقة توسل باعمالهم الصالحة ومزایا هم الفاضلة.** ترجمہ ”جب کہ اعمال صالحہ کے ساتھ کتاب وسنت سے توسل جائز ثابت ہوا تو صالحین کو اس پر قیاس کیا جاسکتا ہے۔ اور حقیقت یہ ہے کہ صالحین کے ساتھ توسل اصل میں ان کے اعمال صالحہ اور صفات حمیدہ کے ساتھ توسل ہے۔“ نیز ان حوالجات میں غور کرنے سے ذات اور متعلقات ذات اور اعمال کے ساتھ وسیلہ لینا ثابت اور واضح ہوگیا صرف دعا وندا کے ساتھ توسل باقی رہ

گیا اور نسبۃً اس میں نزاع زیادہ ہے۔ لہٰذا اس پر مختصر طور پر روشنی ڈالی جاتی ہے۔

## دعا و ندا کے ساتھ وسیلہ

دعا اصل میں دعا یدعو سے ہے بمعنی بلانا یا پکارنا اور قرآن میں دعا کو تقریباً پانچ معنوں میں استعمال کیا گیا ہے

(ا) پکارنا۔ جیسا کہ قرآن مجید میں آیا ہے۔ **ادعوهم لابائهم هو اقسط عندالله.** ترجمہ ''ان کو ان کے باپوں کا نام لے کر بلاؤ یہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک بہت مناسب ہے۔'' **والرسول یدعوکم فی اخرٰکم** اور رسول تم کو پیچھے سے پکارتے ہیں۔ (ﷺ) ان جیسی آیات میں پکارنا مراد ہے مگر یہ پکارنا کئی طرح پر ہوتا ہے۔

(الف) مخلوق کو سبب اور ذریعہ سمجھ کر پکارنا جیسے **یارب اسئلک بحق محمدٍ. یاعباد الله اعینونی. یا محمد انصر. یارسول الله یا علی یا غوث وا محمداه. یا عمراه** قبلۂ دین مدد دے کعبہ ایمان مدد دے۔ قاضی شوکانی مدد دے۔ ابن قیم مدد دے۔

(ب) قریب کو پکارنا یا اللہ اور یا زید وغیرہ جب کہ قریب ہو عام ازیں کہ ذی شعور ہو یا غیر ذی شعور یا جبال یا ارض یا حجر وغیرہ۔

(ج) بعید کو پکارنا کہ وہ بقدرت الٰہی خود سن لیتا ہے یا اس کو کسی واسطہ سے سن لیتا ہے۔ نظر آتا ہو یا نہ آتا ہو جیسا کہ قوت قدسیہ والے پکارتے ہیں۔ حضرت عمرؓ نے کہا یا ساریۃ الجبل علاقہ نہاوند میں تھے اور حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ مدینہ طیبہ میں۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے کعبہ بنا کر بحکم الٰہی تمام قریب و بعید لوگوں کو پکارا جس کو تمام روحوں نے جو کہ تا قیامت تک پیدا ہونے والی تھیں سب نے سن لیا جیسا کہ قرآن میں مذکور ہے آج ہر نماز نماز میں **السلام علیک ایهاالنبی** بصورت خطاب پڑھتا ہے۔ شرق میں ہو یا غرب میں جنوب میں ہو یا شمال میں

